# آئین (۳)

## فوجدار

جس طرح کہ قبلۂ عالم ممالک محروسہ کی آبادی اور اُس کی معموری کا خیال مدنظر رکھ کر ہر صوبے میں ایک جدید سپہ سالار کا تقرر فرماتے ہیں اسی طرح اپنی بہترین سیاست و مصلحت کے لحاظ سے چند پرگنوں پر ایک خاص ملازم مقرر کرتے ہیں۔

یہ شخص جری، انصاف پسند، بے غرض، پایہ شناس اور پابند عہد و پیمان ہوتا ہے جس کو عام طور پر فوجدار کے لقب سے یاد کرتے ہیں۔ اطاعت و خدمت گزاری کے لحاظ سے اس عہدہ دار کا مرتبہ بہت بلند ہے۔ اس کا فرض ہے کہ اگر کسان یا خالصے کا تحصیلدار یا کوئی جاگیر دار سرکشی کرے تو اُسے بیشتر ملائم و نرم الفاظ میں اطاعت قبول کرنے کی نصیحت کرے اور اگر زبانی پیغام ناکام رہے تو خاص عہدہ دار بالادست کی اجازت حاصل کر کے تنبیہ و تادیب کے لئے اپنے مقام سے حرکت کرے۔

اپنا خیمہ باغیوں کے جوار میں نصب کرے اور کبھی کبھی اُن کی جان و مال کو نقصان پہنچاتا رہے لیکن یک بیک کھلے میدان میں جنگ آزمائی نہ کرے۔

جس خدمت کو پیادے انجام دے سکتے ہوں اُس پر سواروں کو مقرر نہ کرے۔

کسی قلعے کو سر کرنے میں تیزدستی و جلدی نہ کرے۔ اپنے قیام کے لئے ایسی جگہ اختیار کرے جو تیر و توپ و بندوق کی زد سے محفوظ ہو۔ آمد و رفت کے راستے بند کرے۔

اور شبخون سے غافل نہ رہے اور اپنے لئے ہمیشہ جائے پناہ تیار رکھے اور رسالۂ شب گرد کو ہمیشہ مستعد و کارگزار رکھے۔

غنیم کی فرودگاہ کو تباہ و تاراج کرنے کے بعد مالِ غنیمت تقسیم کرنے میں مساوات برتے اور کُل مال کا پانچواں حصہ خالصۂ مبارک میں داخل کرے۔

اگر کسی موضع کی آمدنی میں بقایا واجب الادا ہو تو بیشتر اس رقم کا حساب صاف کرے۔

فوج کے گھوڑوں اور اُن کے ساز و سامان کی کامل نگہداشت کرے۔

اگر کسی سپاہی کے پاس گھوڑا نہ ہو تو اُس کے ہمراہیوں پر ہر شخص کی حیثیت کے موافق رقم عائد کرے کہ اُس سوار کے لئے گھوڑا فراہم کریں۔

اگر جانور کسی مہم میں تلف ہو گیا ہے تو ایسی حالت میں سرکار سے گھوڑا عطا کرے۔

ایک دفتر سواروں اور پیادوں کی حاضری و غیر حاضری کا ہمیشہ تیار رکھے اور اُس کی نقل برابر بارگاہ شاہی میں روانہ کرتا رہے۔

اس امر کا ہمیشہ لحاظ رکھے کہ احکام شاہی کی تعمیل میں کسی طرح کا فرق نہ آئے۔



# آئین (۴)

## میر عدل و قاضی

اگرچہ حکومت اور ملک ور عایا کی خبر گیری کرنا درحقیقت فرمانروایان عالم کا فریضہ اور اُن کا منصب عالی ہے لیکن چونکہ ایک شخص کی طاقت سے یہ امر باہر ہے کہ وہ تمام سر رشتوں کی نگرانی کر سکے، اس لئے فرمانروائے ملک اپنے ایک خادم خاص کو اس خدمت پر مامور فرماتے ہیں کہ وہ عدل و انصاف کے ذریعے سے رعایا کے حقوق کی حفاظت کرے۔

اس شخص کو صاحب بصیرت و دریا دل ہونا چاہیئے اور اس کا اہم فریضہ یہ ہے کہ مقدمات کے فیصلے کرنے میں صرف گواہوں کی شہادت اور حلف و قسم پر اعتبار نہ کرے بلکہ ہر قسم کی تحقیقات سے معاملے کی تہ کو پہنچنے کی کوشش کرے۔

یہ مثل مشہور ہے کہ مقدمات کی حقیقت و نوعیت سے قاضی جاہل اور طرفین یعنی مدعی و مدعی علیہ واقف و آگاہ ہوتے ہیں، ایسی صورت میں ظاہر ہے کہ جب تک قاضی کامل تحقیق و روشن دماغی سے کام نہ لے گا اُس کا معاملے کی تہ کو پہنچنا بیحد دشوار و مشکل ہوگا۔

انسانی طبائع کی شرارت و طمع پرستی کی وجہ سے گواہ اور اُس کی قسم پر کسی قسم کا اعتماد نہیں کیا جا سکتا۔ لہذا اُسے چاہیئے کہ ہر شخص کے افعال و اقوال کی نوعیت کا

اندازہ کرکے غیر جانبدارانہ رویّہ اختیار کرے اور مظلوم وظالم میں امتیاز کرے اور معلوم کرنے کے بعد جرأت وصداقت کے ساتھ اپنی رائے کے مطابق عمل کرے۔

مقدّمات کے فیصلہ کرنے میں پیشتر ہر جزوی وکلّی واقعات کی بابت سوالات کرے اور واقعۂ متعلقہ کے تمام اسباب وحالات سے آگاہی حاصل کرے اور ہر جزئی معاملے کے رطب ویابس کی تحقیق وتفتیش کرے اور ہر قسم کے سوالات اور گفتگو سے واقعے کی تہ کو پہنچے۔

گواہوں کے بیانات معرضِ تحریر میں لائے اور جب اس کام کو فہم وفراست ومعاملہ فہمی کے ساتھ بتدریج انجام کو پہنچائے تو مقدّمۂ متعلقہ کے دیگر امور کو برائے چندے ملتوی کرکے دوسرے کاموں کی طرف متوجّہ ہو اور دوسروں پر اپنی رائے ظاہر نہ کرے۔

قلیل مدّت کے بعد پھر اس مقدمے پر توجّہ کرے اور از سرِنو واقعات کی تفتیش وحالات کی پرسش کرے اور قوّتِ امتیازی سے کام لے کر صداقت وراستبازی کے ساتھ معاملے کو انجام تک پہنچائے۔ جب قابلیت واستعداد نیز جرأت وہمت ایک ہی شخص میں نہیں پائی جاتیں تو دو مختلف اشخاص کا تقرر کیا جاتا ہے۔

ایک شخص قاضی کے عہدے پر مامور ہوتا ہے جو واقعات کی تحقیق وتفتیش کرے اور دوسرا شخص میرعدل کے عہدے پر فائز ہو جو قاضی کی تحقیقات کے مطابق مقدمات کو فیصل کرے۔



# صحت نامۂ

## آئین اکبری جلد اوّل (حصۂ اوّل)

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ |
| ۵ | ۹ | فتنہ وقساد | فتنہ وفساد | ۱۰۲ | ۷ | تجریر | تحریر |
| ۶ | ۲۴ | کارپرداری | کارپردازی | ۱۶۷ | ۹ | پایچ | پانچ |
| ۱۰ | ۱۷ | وان | اوران | ۱۷۰ | ۱۱ | روئی بھی۔ | روئی بھی ڈالتے ہیں۔ |
| ۱۷ | ۲ | ۹۵ | ۹۷ | ۱۷۲ | ۱ | اس قدر مختلف اقسام کے تیار کیے جاتے ہیں کہ ان کی تفصیل معرض تحریر میں نہیں آسکتی۔ | × |
| ۲۲ | ۲۵ | ۳/۴ ۹ سے لے کر (پونے دس) | ۳/۴ ۹ (پونے دس) | | | | |
| ۳۵ | ۱ | آٹھارہ | اٹھارہ | | | | |
| ۶۶ | تحت جدول خانہ نمبر (۳) | طسوحات | طسوجات | | | | |
| ۷۸ | ۱۲ | یاسبان | پاسبان | ۱۷۴ | ۱۲ | تویہ | اوریہ |
| ۸۵ | ۲۰ | اوپیتل | اورپیتل | " | ۴ | سے ہوتی ہیں | سے عمدہ ہوتی ہیں |
| ۸۶ | ۸ | ار و ورنکرنکرقطرہ۔ | اورنکرقطرہ | ۱۷۷ | ۱۱ | قطیفہ یوربی | قطیفہ یورپی |
| ۸۷ | ۲ | ادفرد(ادفر) | ادفرد(ادفر) | ۲۲۳ | ۱ | عرف | عرق |
| ۱۰۰ | ۱۶ | ریگ | دیگ | ۲۱۵ | ۸ | ستوران حصہ | ستوران چیتہ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ |
| ۳۳۷ | ۲۲ | سات ، | سات ۔ | ۴۴۷ | ۵ | چرغ | چرخ |
| ـ | ۵ | بڑھنی | بڑھئی | ۴۵۱ | ۷ | پالوگرا | پالوگڑا |
| ۴۱۲ | ۲۳ | سرخشمہ | سرچشمہ | ۴۵۶ | ۱ | خوبیاں | خوبیاں |
| ۴۱۴ | ۱۲ | فروکزاشت | فروگزاشت | ۵۰۰ | ۱۴ | عربدو سازی | عربدہ سازی |
| ۴۲۰ | ۲۵ | محقف | مخفّف | ۵۲۹ | ۲۱ | باخریقے | باحریفے |
| ۴۳۷ | ۱۵ | یوزمانوں | یوزبانوں | ۵۶۹ | ۵ | فتنہ پرواز | فتنہ پرداز |